خاوند اور محبوب میں بڑا فرق ہوتا ہے۔ تم بیوی بنی ہو، جلدی ہی یہ فرق تم پر واضح ہو جائے گا۔ لیکن اس تحفے کی بدولت خاوند عمر بھر تمھارا غلام رہے گا۔

......اور جب تم بوڑھی ہو جاؤ گی، جب یہ پرکشش آنکھیں بے نُور ڈھیلوں میں ڈھل جائیں گی۔ جب یہ سیاہ زلفیں مٹھی بھر سفید چُٹیا میں بدل جائیں گی، جب اس حسین جسم پر اُجاڑ ویرانوں کا گمان ہوگا۔ خزاؤں کا راج ہوگا۔ جب تمھاری ٹھوڑی کا حسین تل ڈھلک کر سیاہ دھبے کی شکل اختیار کر لے گا اور جب تمھارے چہرے پر جھریوں کا جھرمٹ ہوگا...... تب یہ کتاب تمھارا واحد سہارا ہوگی۔ تم اپنی نواسیوں سے پڑھوا پڑھوا کر یہ الفاظ سنا کرو گی۔ بیتے وقت کو یاد کرو گی اور شرمندہ بھی ہوگی۔ جس کی مجھے خواہش ہے نہ تم سے توقع۔ تمھاری نواسیاں بھی فخر سے لوگوں کو بتا سکیں گی کہ نانی اماں اپنے وقت کی کتنی عظیم خاتون تھیں! میں اُس وقت منوں مٹی تلے دبا ہوں گا، تمھاری دعاؤں اور بددعاؤں سے بہت دور!

تمھیں یہ کتاب پڑھ کر خوشی ہوگی اور دنیا کی عبرت۔ یہ کتاب پڑھنے کے بعد کوئی غریب کسی امیر سے داستانِ محبت نہ چھیڑے گا۔ پھر کوئی مفلس تم امیروں کے سحر میں گرفتار نہ ہوگا۔ پھر کوئی جھونپڑوں کا مکیں، محلات سے رشتہ وفا نہ باندھے گا...... میری غلطی نہ دہرائے گا۔ کسی جال میں نہ آئے گا......اس طرح جانے کتنوں کا بھلا ہوگا۔

ہوسکتا ہے، قبریں پھٹ جائیں اور لاشیں اپنے کفن سمیت باہر آ جائیں۔ یہ بھی ممکن ہے مجھے زہر پینے پر مجبور کر دیا جائے۔ میرے ہاتھ قلم کر دیئے جائیں یا میری زبان کھینچ لی جائے۔ کیونکہ میں نے سچ کہہ دیا ہے۔ ایک بڑے آدمی کی بیٹی مجھ چھوٹے انسان سے منسوب ہوگئی ہے اور لاشیں رُسوا ہوگئی ہیں۔ محلات کی قبروں میں بسنے والوں کو یہ کہہ دینا، مجھ غریب نے صدیوں سے اُن کی ناانصافیوں کا قرض اُٹھا رکھا تھا۔ یہ پہلی قسط ہے۔ شرمندہ ہوں کہ صرف اتنی ادائیگی ہی کر پایا، باقی حساب ہماری نسلیں آپس میں طے کرلیں گی......!

# جھوٹے روپ کے درشن

"میرا یقین ہے کہ جو لوگ انسانوں کے جبلی اور بنیادی جذبات کی قدر کرنا نہیں جانتے وہ ادھورے لوگ ہوتے ہیں چاہے وہ بہت بڑے مصلح ہوں، چاہے بہت بڑے انقلابی۔ راجہ انور کی تازہ تصنیف پڑھ کر مجھے اس لیے خوشی ہوئی ہے۔ نہ جانے مستقبل کے لیے اس نوجوان کے کیا ارادے ہیں، لیکن اگر اس نے سیاسی لیڈر بننا پسند کیا تو یہ ایک ایسا لیڈر ہو گا جسے دیکھ کر نہ ہنسی آئے گی نہ اس سے ڈر لگے گا۔ بلکہ اس پر پیار آئے گا کیوں کہ اس نے پیار کی تمام پرتوں اور مرحلوں کو اپنے خون میں کھپا کر اپنی شخصیت کا ناگزیر حصہ بنا لیا ہے۔"

احمد ندیم قاسمی
13 مارچ 1974ء


ISBN: 978-969-573-334-9




**Published by:**
**Jahangir Books**

**Buy online:**
www.jworldtimes.com
www.jbdpress.com